اور اسی عرصہ مین جب افراسیاب نے ایلچی باج اور خراج کے طلب مین بھیجا اُسنے اہانت اور زجر سے اُسے دربار سے نکالدیا افراسیاب اس حرکت سے نہایت غضبناک ہوا اور پیران ویسہ کو کہ اسکا سپہ سالار تھا پچاس ہزار ترک خونخوار سے ہندوستان کی طرف رخصت کیا اور شنکل نے بھی علم جسارت بلند کرکے ایک حشر عظیم برپا کیا اور باطمینان کمال اُسکے مقابلہ کے واسطے پیش قدمی کی اور کوچ کے پہاڑون مین جو بنگالہ کی سرحد کے نزدیک واقع ہین جاکر سنمکھ ہوا اور دو شبانہ روز تک تنور جنگ گرم اور لڑائی قائم رہی ترکون نے داد جوانمردی اور شجاعت دیکر پچاس ہزار مرد مقابل شنکل کی طرف کے تیغ قہر سے ہلاک کیے لیکن دشمن کی کثرت اور انبوہ سے کچھ پیش رفت نہ گیا اور انکی طرف کے بھی تیرہ ہزار مرد اہل نبرد کام آئے عاقبت الامر اثر ضعف ترکون کے چہرۂ حال سے ظاہر اور ہویدا ہوا ناچار تیسرے دن جنگ سے پہلو تہی کی اسواسطے کہ ولایت انکی دور تھی اور غنیم غلبہ کمال رکھتا تھا پاے ثبات جگہ سے ہلگیا اور بھاگ کر اس نواح کے پہاڑون مین دم لیا اور ایک جگہ مستحکم اور سنگین بہم پہونچائی اور پیران ویسہ نے جوانان جنگجو کے اتفاق سے عریضہ مفصل حقیقت حال تحریر کرکے افراسیاب کی خدمت مین روانہ کیا اور خود شب و روز ہنود کی حرب و ضرب مین مشغول رہا لیکن ہنود اطراف و جوانب سے ہجوم کرکے دلیرانہ حملہ آور ہوتے تھے ترک تیر سندان گداز سے انھین زخمی کرتے تھے اور حیران تھے کہ اس امر کا انجام کہانتک پہونچیگا - **تذکرہ افراسیاب کے ہند مین آنے کا اور رہا کرنا پیران ویسہ کو دشمنون کے ترغہ سے** منقول ہے کہ افراسیاب اُن روزون مین کہ پیران ویسہ ہنود کے ترغہ مین مبتلا تھا شہر گنگ دژ مین کہ خطا اور ختن کے مابین مین واقع ہے اور شہر خان بالغ سے ایک مہینے کی راہ اُسطرف ہے وارد تھا جب اُسنے پیران ویسہ کے حال سے اطلاع پائی بسبیل استعجال ایک لاکھ سوار جرار انتخاب ہمراہ رکاب لیکر اُسکی کمک کو روانہ ہوا اور چند روز مین قطع مسافت بعید کرکے اُس نواح مین پہونچا کہ شنکل نے اُسطرف کے راؤن کو فراہم کرکے حشر برپا کیا تھا اور سب طرف سے پیران ویسہ پر نقطۂ پرکار کی طرح محاصرہ کرکے بتنگ کیا تھا آتے ہی بلا توقف برق کی طرح سے حملہ آور ہوا ہنود کے دل پر اُسکا خوف و ہراس اسقدر چھایا اور انکی جمعیت کہ عقد ثریا کی طرح متفق تھی نبات النعش کے مانند پریشان ہوئی اور بارہا اسی مین تمام اسباب و سامان اور مال و متاع چھوڑکر راہ فرار نابی اور پیران ویسہ ضیق محاصرہ سے نجات پاکر افراسیاب کے شرف خدمت مین مشرف ہوا اور افراسیاب شنکل کے تعاقب مین روانہ ہوا جو شخص اسکے روبرو آتا تھا تیغ بیدریغ سے اُسکا کام تمام کرتا تھا اور شنکل اسکے پنجۂ قہر سے نجات پاکر بنگ کی ولایت مین پہونچا اور شہر لکھنؤ مین داخل ہوا اور ترکون کے تعاقب سے ایک روز سے زیادہ تر مجال توقف نہ پائی وہان سے بھی ترہت کے پہاڑون پر بھاگا اور ترکون نے لوٹ کی جھاڑو سے بنگ کی سلطنت جھاڑ کر بالکل بھنگ لی یعنی آبادی کا اثر مطلق نہ چھوڑا اور اُسکے بعد افراسیاب نے شنکل کا سراغ بہم پہونچاکر اُسطرف جانے کا ارادہ کیا شنکل مضطرب اور پریشان ہوا آخر کو مردمان عقیل اور فہیم کو افراسیاب کی خدمت مین روانہ کرکے پیغام دیا کہ اگر آپ میری خطا و تقصیر معاف فرمائیے پابوسی کے واسطے حاضر ہون افراسیاب نے اسکی عرض قبول فرمائی اور شنکل بے تیغ اور کفن پہنکر اسکی خدمت مین دوڑکر التماس کی کہ مجھے اپنے ہمراہ رکاب توران کی ولایت مین لیچلیئے افراسیاب کو اُسکی حسن عقیدت پسند آئی اور مسند راج پر اُسکے فرزند کو بٹھایا اور شنکل کو اُسکی درخواست کے موافق اپنے ہمراہ لیگیا اور وہ بھی ذوق شوق سے اُسکی خدمت مین حاضر رہتا تھا یہانتک ہاماوران کی جنگ مین رستم کے ہاتھ سے قتل ہوا

افراسیاب

شنکل کے حکومت کی تعداد چونسٹھ برس تھی **بیان راج دینا افراسیاب کا برہت ابن شنکل** کو برہت راجہ عابد اور سیر چشم اور نیک اندیش اور خوش خلق تھا حاصل اپنے ممالک محروسہ کا جو گڈھی سے مالوہ کی سرحد تک تھا اُسمین سے تیسرا حصہ خیرات کرتا تھا اور دوسرا حصہ اپنے باپ شنکل کے مصارف لابدی اور افراسیاب کے پیشکش کے واسطے بھیجتا تھا اور ایک حصہ سپاہ اور دواب مین صرف کرتا تھا اسواسطے اُسکا لشکر کم ہوا اور مالوہ کا راجہ کہ اسکا مطیع اور مالگذار تھا اس کی اطاعت سے سرتاب ہوا اور گوالیار کا قلعہ اسکے گماشتون کے تصرف سے برآوردہ کیا اور راجہ برہت نے بھی قلعہ رہتاس بنا کیا اور بتخانہ عظیم تیار کرکے وہان طاعت مین مشغول رہتا تھا اس سے پھر لاور برہت بھی اکاسٹھ برس حکومت کرکے فوت ہوا جو کہ لاولدی سے فرزند رشید نہ رکھتا تھا اسواسطے قنوج کے نواح مین کہ دارالراج تھا ہرج ومرج ظاہر ہوا اور ایک شخص مہراج نام قوم کچھواہہ نے زمین مارواڑ سے خروج کیا اور بلدۂ قنوج پر متصرف ہوکر بادشاہ ہوا۔ **تذکرہ مہراج کچھواہہ کے راج کا۔** مہراج کچھواہہ نے جب مدت کے بعد مکنت اور قوت تمام بہم پہونچائی ولایت نہروالہ پر فوج کشی کی اور اس ملک کو وہان کے زمینداروں کے ہاتھ سے کہ اکثر انمین اہیر یعنی گاے چرانے والے تھے بزور شمشیر چھین لیا اور دریاے شور کے کنارے عوام کے آمد و شد کے واسطے بنادر بنا احداث کیے اور کشتیان تیار کروائین اور اُنھین دریا مین ڈالکر واپس آیا اور چالیس برس سلطنت کرکے رخت ہستی باندھا یعنی مرگیا اور یہ راجہ گشتاسپ کا معاصر تھا اور ہرسال پیشکش بھیجتا تھا **بیان کیدر راج کی حکومت کا۔** کیدر راج خواہرزادہ یعنی بھانجا مہراج کا ہی حسب الوصیت جانشین ہوا جو کہ اس عرصہ مین رستم دستان قتل ہوا تھا اور چند مدت پنجاب مین حاکم صاحب قدرت نہ تھا اسطرف لشکر کش ہوکر بسہولت وآسانی تمام اسپر متصرف ہوا اور چندے شہر بہیرہ کہ وہ شہرہاے قدیم سے ہی اقامت کی اور قلعہ جمبو تیار کیا اور اپنے عزیزون مین سے ایک کو کہ وہ قوم کھکران سے تھا اور اسکا نام درگ تھا وہان کا حاکم کیا اور اُسوقت سے آج تک وہ قلعہ اس قوم کے قبضہ مین ہے اور ایک مدت کے بعد قوم کھکران اور چوبیہ کہ پنجاب کے معتبر زمینداروں سے تھی مردمان صحرانشین اور پہاڑیون سے کہ کابل اور قندھار کے مابین رہتے تھے جمعیت کرکے کیدر راج پر فوج کش ہوئے اور اُسنے عاجز ہوکر وہ ملک انھین کے قبضہ مین واگذاشت کیا اور اسوقت سے یہ قوم پراگندہ ہوئی اور ہر ایک پہاڑ پر جو سردار تھا اُسے زیر کرکے اس مقام پر آپ متصرف ہوئی ظاہرا یہ وہی قوم افغان ہی کہ اب جو موجود ہین اور کیدر راج کے راج کی مدت تینتالیس برس تھی۔ **تذکرہ جیچند کے راج کا۔** یہ جے چند کیدر راج کا سپہ سالار تھا قدرت پاکر تخت ریاست پر قدم رکھا اور اسکے عہد مین قحط عظیم پڑا جو کہ وہ خاندان سلطنت سے نہ تھا بندگان خدا کی کہ ودائع بدائع خالق ہین پروا نہ کرکے بلدۂ بیانہ مین عیش وعشرت مین مشغول ہوا اور خلق کثیر سپاہ اور رعیت سے ہلاک اور تلف ہوئی اور اکثر قصبہ اور قریہ ویران ہوئے اور اسکی بے پروائی کی جہت سے ہندوستان سالہا سال حالت اصلی پر نہ آیا اور بے رونق رہا اور جیچند بعد ساٹھ برس حکومت کے ملک عدم کی طرف راہی ہوا اور وہ بہمن اور داراب کا ہمعصر تھا اور ہرسال پیشکش ارسال کرتا تھا اور ایک فرزند خردسال اس سے باقی رہا اسکی مان اسے تخت پر بٹھاکر خود متکفل اور متصدی امر سلطنت ہوئی لیکن جے چند کے بھائی نے کہ اسکا نام دہلو تھا سردارون سے اتفاق کرکے جے چند کے فرزند کو درمیان سے اُٹھاکر گلوبند سلطنت کا اپنے گلے مین ڈالا۔ **تذکرہ راجہ دہلو کے خروج کا۔** واضح ہو راجہ دہلو

نہایت شجاع اور دلیر اور خلق پر مشفق اور مہربان تھا اور ہمگی ہمت اسکی اس امر مین مصروف تھی کہ بندگان خدا مرفہ
اور آسودہ رہین اور بلدۂ دہلی اُسنے بنا اور آباد کیا تھا اور جب چالیس برس اسکی سلطنت کے آخر ہوئے فورنامے
کہ کمایون کے راجاؤن سے خویشی کی نسبت رکھتا تھا اور کمایون مین رہتا تھا خروج کرکے اول کمایون کی ولایت پر مسلط
اور متصرف ہوا اسکے بعد قنوج کے قلعہ پر آیا اور اس سے اور راجہ دہلو سے حرب عظیم اور جنگ شدید واقع ہوئی اور دہلو اسکے
پنجۂ ظلم مین اسیر ہوا فور نے بر فور اسے رہتاس کے قلعہ مین بھیجکر قید کیا۔ **تذکرہ راجہ فور کے راج کا۔** راجہ فور
اسکے بعد لشکر بنگ کی طرف روانہ کرکے دریاے اخضر تک متصرف ہوا اور راجہ عظیم الشان ہوا اور مورخون کا یہ بھی
اتفاق ہے کہ فور کے مقابل کوئی راجہ بزرگ نہوا اور جو برخلاف راؤن کے گذرا پیشکش بھیجنا شاہان ایران کے واسطے یکقلم
موقوف اور برطرف کیا اسکندر نے لشکر ہند پر کھینچا فور نے ہرگز فروتنی نہ کی اور سپاہ مور و ملخ سے افزون اپنے ہمراہ
لیکر استقبال کرکے اسکے مقابل ہوا اور حدود سرہند مین مصاف عظیم کی اور تہ تیغ ہوا اور تہتر برس اسنے حکومت
کی اور پر طبائع آفتاب شعاع مستخبران عالم کون و مکان کے پوشیدہ نرہے کہ مملکت دکن مین بھی راجہ ہاے عظیم الشان
اور عمائد زمان مثل کھپچند کہ بلدۂ کھڑ بنا کیا اور مرج چند کہ قصبہ مرج اسکے نام پر موسوم ہے اور بیجے چند کہ بلدہ بیجانگر کو
آباد کرکے دارالراج دکن کیا انکے علاوہ اسکے اور راے کہ شمار اُنکے نامون کا سبب تطویل ہی بہت تھے اور اس
وقت کہ اسکندر رومی ہند مین آیا راجہ بیدر نام کہ راجہ بزرگ تھا اور بیدر کا قلعہ اسی کا ساختہ اور پرداختہ ہی اور
قوم براج بیدر کہ اب ہی اور تمام فریق دکن مین شجاعت اور جوانمردی مین مشہور و معروف ہین اسکی نسل سے ہین
اور دکن مین حسب نوبت تخت حکومت اور مسند ریاست پر متمکن ہوئے ہین سکندر کی آمد اور فور کے مقتول ہونے
کی خبر سُنکر متوہم اور پریشان ہوا اور مال و منال اور افیال جو کچھ رکھتا تھا اپنی بیٹی کی معیت سے سکندر کے حضور ارسال
کیا یہانتک کہ وہ لسکے حسن عقیدت سے راضی ہوا اور اسکے مملکت کے تسخیر کا خیال برطرف کرکے ایران کی طرف روانہ ہوا
اور فور کے قتل ہونے اور سکندر کی معاودت کے بعد سنیسار چند نامے ہندوستان کی حکومت کی زمام اپنے ہاتھ مین لایا اور
چند عرصہ مین تمام ہندوستان کو خار و خاشاک برہمی سے صاف کیا اور جو فور کا قتل ہونا اپنی آنکھ سے مشاہدہ کیا
تھا سکندر کے خوف سے پیشکش ہر سال گودرز کی طلب سے پیشتر بھیجتا تھا اور اُن روزون گودرز ایران کی سلطنت پر
مسلط تھا جب کہ ستر برس اسکی سلطنت کے آخر ہوئے جونہ نامے اسکے خروج کرکے غالب ہوا **تذکرہ جونہ کے**
**خروج کا۔** بعضے راویون کا یہ قول ہے کہ جونہ فور کا بھانجا ہی اور جب تخت حکومت پر بیٹھا افعال پسندیدہ اور خصال برگزیدہ
اظہار کرکے ملک کی آبادی مین مصروف ہوا اور گنگا اور جمنا کے کنارے قریات اور قصبات احداث فرمائے اور عدل و
انصاف مین جہد بلیغ اور سعی موفورہ بجالایا اور آردشیر بابکان کا ہمعصر تھا اور جس سال کہ آردشیر بابکان ہند کی تسخیر
کی عزیمت کرکے ہند کی سرحد پر آیا جونہ مضطرب ہوکر اُسکی خدمت مین حاضر ہوا اور زر و جواہر بیشمار اور بہت ہاتھی
اژدہا کردار پیشکش کرکے رخصت ہوا اور قنوج مین آنکر مدت مدید استراحت کے بستر پر چین سے رہا اور نوے برس کے بعد
اسکا پیمانۂ عمر آب بقا سے لبریز ہوکر دست قضا سے ٹوٹا اور بائیس فرزند اس سے باقی رہے اور خلف الصدق یعنی بڑا بیٹا
اسکا جسکے کلیان چند قائم مقام ہوا۔ **ذکر راجہ کلیان چند کا۔** وہ راجہ ظالم اور نہایت سفاک تھا کہ تھوڑے جرم پر بندگان
خدا کی خونریزی کرتا تھا اور لوگون کو بیگناہ متہم کرکے مال و منال لیتا تھا اور رعیت سے سخت طلبی اور زبردست شدت

تمام سے زرلگان تحصیل کرتا تھا لہذا رعایا اسکے ظلم و جور سے حیران و پریشان ہوئی اور جسطرف جسکے سینگ سمائے بھاگ گئی اور ہندوستان خراب ہوا اور قنوج کا پایہ تخت ایسا ویران اور برباد ہوا کہ راجہ کلیان چند کے پاس فوج اور رعایا قلیل رہی اور اسکے دربار کی رونق زائل ہوئی اور ہند کی سلطنت پر آشوب ہو اطراف کے راجہ قوی اور عظیم الشان ہوئے پس راقم نے واجب جانا کہ اُنکا بھی احوال لکھے اور بقید اسکا نہووے کہ احوال رایان ہند او قنوج کا لکھنا چاہیئے اسواسطے راجہ بکرماجیت کا احوال کہ مالک مالوہ کی سلطنت کے تھے لکھتا ہے۔ **ذکر راجہ بکرماجیت کی حکومت کا کہ داد گستری مین شہرۂ آفاق ہے۔** راجہ مذکور قوم پوار سے تھا نیک نہادی اسکی ہنود کے حکایات اور روایات سے کہ بطریق افسانہ کے مذکور اور مشہور ہے دریافت کرنا چاہیئے اسواسطے راجہ بکرماجیت نے آغاز شباب مین فقیرانہ لباس پہنکر فقرا کے ہمراہ اکثر ممالک کی سیر کی تھی اور سخت ریاضتین اُنکی صحبت مین کھینچین جب سال اسکے عمر کا پچاس کو پہونچا سروش آسمانی کے سبب سے بادیۂ سپاہگری پر قدم رکھا جو کہ حکمت ازلی ساتھ اسکے متعلق تھی کہ وہ دولت عظمی اور اقبال کبرے مین فائز ہوا اور خلق اللہ جفا پیشہ راؤن کے پنجۂ ظلم و ستم سے نجات پاوین روز بروز اسکے کام نے درجہ بدرجہ ترقی اور افزونی پکڑی اور چند عرصہ مین ملک نہرواله اور مالوہ اسکے حیطۂ تصرف مین آیا اور اسنے نیت حق طویت کی برکت سے عدل و داد کا فرش بچھایا اور چتر احسان کا سایہ ہر شہر و دیار کے سکنہ کے سرون پر ڈالکر اسقدر عدل مساعی جمیلہ پیش بہونچائے کہ مقناطیس جذب آہن یعنی لوہا کھینچنے کے خیال سے باز رہا اور کہربا نے دست تصرف کا دامن کاہ سے کوتاہ کیا اور ہنود کا اعتقاد وہ ہے کہ اسکی اہل دنیا کے حال کے سوا یہ حالت تھی کہ جو کچھ اسکے پیشگاہ ضمیر مین گذرتا تھا بیقصور نقصان یعنی ہو بہو وہی ظہور مین آتا تھا اور جو کچھ شب کو خیر و شر اور نفع و ضرر سے اسکے ممالک محروسہ مین سرزد اور واقع ہوتا تھا صبح کو بے خلل و فتور روز روشن کی طرح اُسپر روشن اور مبرہن ہوتا تھا اور با وصف سلطنت اور شوکت کے خلق خدا سے برادرانہ سلوک کرتا تھا اور اپنے مکان مین مٹی کے کوزہ اور بوریہ کے سوا نہ رکھتا تھا اور شہر اُجین اور قلعہ دھار اسی کے عہد معدلت مہد مین آباد اور بنا ہوا اور بکرماجیت نے اسمین سکونت اختیار کی تھی اور اُجین مین مہاکال بتخانہ تیار کرکے براہمہ اور جوگیون کا وظیفہ مقرر کیا اور بتخانہ مین رہنے اور عبادت کرنے کا اشارہ فرمایا اور وہ اکثر اپنی اوقات خلق کی پرسش اور خالق کی پرستش مین بسر کرتا تھا اور اہل ہند اُسپر اعتقاد بہت رکھتے ہین اور افسانہاے غریب اور قصص عجیب اُسکے واسطے ساختہ اور پرداختہ کیے ہین اور تاریخ سال و ماہ اسکے بہت سے دفترون مین ثبت کرتے ہین اور حالت تحریر اس سطور تک کہ اصل کتاب کی تالیف سے مراد ہے کہ ۱۰۱۵ ہجری ایک ہزار اور پندرہ برس خیر البشر علیہ الصلوۃ والسلام کی ہجرت سے ہین ہنود کے حساب سے سمبت ۱۶۶۳ سولہ سو ترسٹھ بکرماجیت کے فوت سے آخر ہوئے اور راجہ بکرماجیت اردشیر کا معاصر ہوا ہے اور بعضون کا یہ بھی قول ہے کہ شاپور کا ہم عہد تھا اور اسکے آخر عہد مین مسمے سالباہن زمیندار دکن نے اُسپر خروج کیا اور دریاے نربدہ کے کنارے پر افواج طرفین نے آتش کارزار افروختہ کی عاقبت الامر سالباہن غالب اور بکرماجیت قتل ہوا اور اسکے ایام دولت کے بارہ مین بہت سی روائتین ہین اور جو کہ انمین سے کوئی اس قسم کی نہ تھی کہ عقل خردہ بین اُسے قبول کرے لہذا سکوت کیا اور بکرماجیت کے بعد مدت دراز تک مالوہ کا ملک حاکم عادل اور صاحب جود نہ ہونے کے سبب سے خراب رہا آخر کو راجہ بھوج نامے حکومت کی باگ اپنے دست قدرت مین لایا۔ **تذکرہ راجہ بھوج کی حکومت کا۔** وہ بھی قوم پوار سے تھا اور عدالت اور سخاوت مین بکرماجیت کی پیروی کرتا تھا اور راتون کو تغیر وضع کرکے شہر کے گرد پھرتا تھا اور فقرا اور مساکین کے حال کی خبر لیتا تھا

اور ہمیشہ ہمت والا تہمت آبادی اور آسودگی حال رعایا اور برایا مین مصروف رکھتا تھا اسی کے عہد مین شہر کھرکون اور بیجا کرا اور قصبہ ہندیہ آباد ہوا اور عورتون کے جمع کرنے مین حریص تھا اور سال مین دو مرتبہ جشن عالی ترتیب دیتا تھا اور ہندوستان کے اطراف سے سازندے اور نوازندے کثرت کے ساتھ اسکے دربار مین آتے تھے اور چالیس روز تک عیش و عشرت کی محفل جشن ترتیب پاتی تھی اور گانے اور بجانے اور عیش و نشاط کے سوا دوسرا کام نتھا اور اُن دنون مین تمام ارباب نشاط کے واسطے طعام و شراب وریان سرکار سے مقرر تھے اور رخصت کے وقت ہر ایک ایک خلعت اور دس مثقال طلا پاتا تھا اور اُسنے پچاس برس سلطنت کر کے رخت ہستی باندھا اور اسی عرصہ مین باسدیو نے تخت قنوج پر متمکن ہوا اور ملک بہار کہ بنگالہ کی طرح قنوج کے راجاؤن کے تصرف سے نکل گیا تھا مستخلص فرمایا فی الجملہ شوکت اور سلطنت تمام رکھتا تھا اور بہرام گور اسی کے عہد مین تاجری کا لباس زیب تن کر کے مملکت ہند کی تحقیق اور ہنود کے اوضاع اور اطوار دریافت کرنے کے واسطے دار الراج قنوج مین آیا تھا کہتے ہین اسی ایام مین ایک فیل وحشی اور مہیب نے نواح قنوج مین بے اعتدالی بہم پہونچائی تھی اور ایسا کوئی دن نتھا کہ وہ موذی اپنے ہاتھ سے ایک جماعت مسافرین اور مترددین کو پامال ہلاکت نہ کرتا اور باسدیو مکرر اسکے دفع کا قصد کر کے سوار ہوا اور ناکام ہو کر پھر آیا تھا اتفاقات سے اُسی دن کہ بہرام گور بلدۂ قنوج مین داخل ہوا وہ فیل مست بلاے ناگہانی کی طرح شہر کے کنارے آیا اور شور و غوغا آدمیون مین برپا ہوا راجہ نے حکم دیا کہ شہر کے دروازے بند کرو بہرام تن تنہا اسکے دفع کے واسطے آیا اور ایک چوبہ تیر سے اسے ہلاک کیا اور شہر کی خلقت نے کہ وضیع و شریف تماشائی شہر سے برآمد ہوئے تھے اُسکے ہاتھون کو چومکر قدمبوسی کی اور نعرۂ تحسین اور غلغلہ آفرین کا جوف گردون مین ڈالا اور باسدیو نے یہ خبر سنکر بہرام گور کو اپنے روبرو طلب کیا جب بہرام راجہ کے پاس گیا ایک اسکے مصاحبون سے کہ سال گذشتہ مین پیشکش بہرام کے واسطے ولایت مین لے گیا تھا پہچانا اور حقیقت اسکی راجہ کے گوش زد کی راجہ نے تخت سے اُترکر بہرام کی ملازمت کی اور اپنی لڑکی اُسے دی اور باعزاز تمام روانہ کیا اور اپنے حین حیات مین بھی تحف نفیسہ ہر سال بھیجتا رہا اور ستر برس حکومت کر کے درگذرا قلعہ اور شہر کالپی اسکی تعمیرات سے ہے اور دو فرزند اس سے باقی رہے اور بھائیون مین دس برس کے عرصہ تک بر سر تخت بحث اور نزاع رہی اور شب و روز جنگ و جدل مین گذرتے تھے آخر الامر رام دیو نامے کہ باسدیو کا سپہ سالار تھا افسران فوج کے اتفاق سے قنوج کے پاے تخت پر متصرف ہو کر عظیم الشان راجہ ہوا - ذکر رام دیو راٹھور کے راج کا - واضح ہو کہ رام دیو قوم راٹھور سے تھا نہایت دلیر اور شجاع اور مدبر اول اُسنے سرحد داران سرکش کو کہ جنکی طبیعت مین خود رائی جاگزین ہوئی تھی باہستگی تمام دفع کیا اور گھر کے فساد سے مطمئن ہو کر اسوقت سپاہ جرار ہمراہ رکاب لیکر مارواڑ کی طرف متوجہ ہوا اور اس ولایت کو فرقہ کچھواہہ کے تصرف سے برآوردہ کر کے اپنے قوم کو کہ راٹھور کی جماعت سے مراد ہے ساکن اور آباد کیا اور اسی تاریخ سے اس قوم نے اس ولایت مین قیام کیا اور قوم کچھواہہ کو اس ولایت سے نکالکر قلعہ رہتاس کی حدود مین آباد کیا اور اس قوم کے سردارون کی بیٹیون کو اپنے حرم مین جگہ دی اور اسکے بعد سرحد لکھنوتی پر جاکر متصرف ہوا اور وہ شہر اپنے بھتیجے کو عطا کر کے غنیمت وافر اپنے قبضہ مین لایا اور تین برس کے بعد قنوج مین مراجعت فرمائی اور دو برس توقف کر کے لشکر ظفر پیکر مالوہ کی طرف روانہ کیا اور اس ملک کو بھی اپنے قبضہ مین لاکر متصرف ہوا اور بہت سے قصبہ اور قریہ آباد فرمائے اور قلعۂ نرور کی بھی مرمت کی اور ایک شخص کو کہ وہ قوم راٹھور سے تھا وہان کا حاکم کیا پھر بیجانگر کے راجہ سے بیٹی چاہی اور شیورا سے کہ بحسب نوبت دکن کے مملکت کی حکومت کی

زمام اپنے ہاتھ مین رکھتا تھا رام دیو کی شوکت سے ہراسان ہوا اور فورًا اپنی بیٹی مع جہیز لائق ارسال رکھی رام دیو دو برس
کونڈواڑہ مین بسر لیگیا اور اکثر عمدہ زمینداروں کو قتل کر کے قنوج کی طرف مراجعت کی اور سات برس عشرت مین مشغول رہا
اسکے بعد سوالک کے پہاڑون پر جاکر اس نواح کے تمام راؤن کو خراج گذار بنایا اور کمایون کا راجہ کہ اُن پہاڑون پر عمدہ تھا
اور اُس سے پیشتر دو ہزار برس کے قریب اُسکے آبا اور اجداد اس ملک کے حاکم تھے رام دیو سے سبقت کر کے جنگ مین مشغول ہوا
اور صبح سے شام تک معرکۂ قتال وجدال گرم رہا اور بہت سے دلاور اور مبارز طرفین کے آتش کارزار مین جلکر اپنا نام دفترِ عالم مین
ثبت کر گئے اور دھوان اُنکے خاندان سے بر آیا آخر الامر نسیم فتح وظفر کی پرچم اقبال رام دیو پر چلنے لگی اور کمایون کے راجہ
کا پاے ثبات میدان وغا سے ہل گیا اور سلب وسامان اور ہاتھی اور گھوڑے چھوڑ کر کوہستان مین جا کر پناہ لی اور رام دیو نے
دختر اور پیشکش لیکر ملک اُسی کے سپرد کر کے عنان توجہ نگرکوٹ کے پہاڑون کی سمت معطوف فرمائی اور اس ولایت کو بھی
غارت کی جھاڑو سے جھاڑتا ہوا جاتا تھا یہان تک کہ موضع ہنکوٹ مین پہونچا کہتے ہین کہ درگا کے بتخانہ کی حرمت کے سبب سے
کہ نگرکوٹ کے قلعہ کی حوالی مین واقع تھا عنان عزیمت پھیری اور آگے نہ بڑھا اور آدمی بھیجکر وہان کے راجہ کو طلب کیا راجہ ملازمت
کرنے مین متفکر ہوا آخر برہمہ درمیان مین آئے اور یون تجویز ہوئی کہ رام دیو بتخانہ کی زیارت کے واسطے آوے اور یہان کا
راجہ اُس مقام مین ملازمت کرے غرض اس تقریب سے دونون مین ملاقات ہوئی اور رام دیو نے زر خطیر بتخانہ کے خادمون
کو دیا اور راجہ نگرکوٹ کی دختر اپنے فرزند کے واسطے خواستگاری کی پھر جموں کے قلعہ کی طرف روانہ ہوا اور جموں کے راجہ نے
اپنے لشکر کثیر کی حمایت اور استواری قلعہ اور صعوبت راہ اور انبوہی جنگل اور افزونی غلہ پر نظر کر کے مطلق فروتنی
نہ کی اور جنگ پر آمادہ ہوا اور پھر اپنے تئین مرد میدان ستیز اور رام دیو کا ہمسر نہ دیکھا عنان عزیمت بہزیمت پھیری اور
رام دیو نے ایک جماعت اُسکے تعاقب مین روانہ کی اور قلعہ کو خود راجہ رام دیو نے محاصرہ کیا اور اس قلعہ کو چند عرصہ
مین مفتوح کیا اور خلق کثیر اسیر اور دستگیر ہوئی اور مال وافر اور نقد بیشمار اُسکے ہاتھ آیا اسکے بعد جموں کا راجہ بعجز تمام
حاضر ہوا رام دیو نے اُسکی بیٹی اپنے دوسرے فرزند کے واسطے خواستگاری کی پھر وہان سے کوچ کیا اور نہر بہت
کے کنارے سے کہ کشمیر جنت نظیر کے پہاڑ سے پنجاب کی زمین پر گرتی ہی اور حدود بنگالہ اور دریاے شور تک کہ کوہستان
سوالک مین واقع ہین منتہی ہوتی ہی اور شاید کہ پانچ مہینے کا راستہ ہو سیر فرمائی اور پانسو راے اور راجہ کہ اُس
کوہستان مین استقامت رکھتے تھے اُنھین بسیاست پیش آن کر زیر وزبر اور مالگزار کیا اور وہان سے زر وجواہر
اور ساز وسلب اور مال ومنال وافیال بیشمار لیکر قنوج کی طرف مراجعت فرمائی اور اسکے بعد اپنے پایۂ تخت
مین ایک جشن عظیم ترتیب دیا اور تمام فوج کی تنخواہ اضافہ فرمائی اور مردمان شجاع کو انعامات سے سرفراز کر کے
ثلث غنیمت خلق پر قسمت فرمائی پھر مسند فراغت اور استراحت پر متمکن ہو کر کسی طرف سوار نہوا اور چون برس سلطنت
کر کے اس جہان فانی سے کوچ کیا اور اہل ہند متفق ہین کہ رام دیو کے مانند ہندوستان مین کوئی راجہ
عظیم الشان نہین ہوا اور وہ فیروز شاہ ساسانی ولد کیقباد کا ہمعصر تھا ہر سال باج وخراج بھیجتا تھا اور کوئی
دقیقہ اطاعت وفرمانبرداری کا فروگذاشت نہین کیا تذکرہ پرتاب چند سنسودیہ کا واضح ہو کہ راجہ رام دیو
کے فوت کے بعد اُسکی اولاد مین نزاع واقع ہوئی اور آپسمین نوبت ہتھیار کی آئی اور اس سبب سے قنوج کے
پایۂ تخت مین بہت سی خرابیان اور فتور واقع ہوئے رام دیو کا خزانہ کہ محاسب وہم جسکے حصر اور شمار سے عاجز تھا

تلف ہوا اور ایک شخص سپہ سالاران رام دیو سے کہ پرتاب چند نام رکھتا تھا اُسنے نمکحرامی پر کمر باندھی اور بھائیون کے مناقشہ اور محاربہ کو غنیمت جان کر سپاہ کثیر اور لشکر خطیر اپنے پاس فراہم کیا اسکے بعد قنوج کی طرف فوج لیکر بسہولت آسانی تمام قابض اور متصرف ہوا اور پرتاب چند نے اول رام دیو کے چراغون کو کہ وارث ملک تھے صرصر ظلم سے گل کرکے شبستان سلطنت کو تیرہ و تاریک کیا اور انکا اثر مطلق نہ چھوڑا پھر اُن زمینداروں کو کہ قنوج کے اطراف و جوانب تغلب سے مسلط ہوئے تھے مطلع ہوا اور رفتہ رفتہ اُنکے درخت ہستی کو بھی تیر سیاست سے یک لخت بیخ و بن سے منقطع کیا اور آپ راجہ عظیم الشان بن بیٹھا جب اُسنے اکثر کام اپنی مراد کے موافق ساختہ اور پرداختہ دیکھے عجب و تکبر کی شراب نے اسقدر اُسے مبہوت اور بیخود کیا کہ سلاطین ایران کو پیشکش بھیجنا بالکل موقوف کیا اور نوشیروان کا ایلچی کہ مال مقرری لینے کو آیا تھا محروم اور ناکام واپس گیا اور جب سپاہ ایرانی شاہ ایران کے حکم سے ملتان اور پنجاب کے ملک سے فراحم اور متعرض ہوئی سراسیمہ اور پریشان ہوا اور اپنے کیئے ہوئے سے شرمندہ ہوکر استغفار کی اور زر و جواہر وافر سپاہ ایران کے پاس ارسال کیا تو اُنھون نے ہاتھ نہیب و غارت سے کوتاہ کیا اور پرتاب چند اپنی قید حیات مین ہر سالہ خراج بھیجتا تھا اور اُسکے فوت ہونے کے بعد اطراف کے راؤن نے سر اُٹھایا اور بزور شمشیر اکثر اطراف پر قابض اور دخیل ہوئے اور تھوڑی مملکت پرتاب چند کے فرزندون کے تحت حکومت رہی اس سبب سے انکا لقب رانا ہوا اسلیئے کہ کم ملک راجہ کو ہندی مین رانا کہتے ہین اور بحالت تحریر اس سطور تک حکومت پرتاب چند کے سلسلہ مین ہے فقط کوہستان کوملیری اور اُسکا اطراف اپنے تحت و تصرف مین رکھتے ہین اور چیتور اور مندسور اور باقی بہت سے ممالک انکے امیر تیمور صاحبقران کی اولاد کے قبضہ مین ہین **بیان راجہ انند دیو راجپوت کا** وہ راجہ بیس کے فرقہ سے تھا اور پرتاب چند کے مرنے کے بعد مالوہ کی مملکت سے خروج کیا اور دن بدن اُسکے کام نے عروج پکڑا اور مالوہ اور نہروالہ اور مرہٹہ اور دکن اور برار کی سرزمین پر متصرف ہوا اور رام گر اور ماہور کا قلعہ اسی کے عہد مین بنا ہوا اور قلعہ مندو بھی اسکی تعمیرات سے ہے اور یہ خسرو پرویز کا معاصر تھا اور سولہ برس راج کرکے اُسنے شربت ناگوار موت کا چکھا اور انھین سنوات ہندی مین مالدیو نام دواب کے درمیان سے جمعیت عظیم بہم پہونچائی اور دہلی پرتاب چند کے فرزندون سے برآوردہ کی اور دہلی پر قبضہ کرنے کے بعد عنان عزیمت قنوج کی طرف معطوف کی اور اسے بھی اپنے تحت و تصرف مین لایا اور یہ بھی کہتے ہین کہ شہر قنوج اُسکے عہد مین نہایت آباد ہوا کہ ایک قسم دوکان تنبولی کی تیس ہزار ہوئین اور سازندون اور خواندون کے ساٹھ ہزار مکان یک لخت آباد ہوئے اور باقی خصوصیات کو بھی اسی سے قیاس کرنا چاہیئے اور مالدیو بیالیس برس کے بعد اس جہان فانی سے رہگرای آنجہانی ہوا اور چونکہ لاولد تھا ہر ایک سرزمین مین ایک رائے خود رائے پہونچا اور علاوہ طلوع ہونے آفتاب جہانتاب دین مبین محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک مملکت ہند مین کوئی راجہ عظیم الشان مسند حکومت پر متمکن نہوا جیساکہ اس زمانے مین کہ سلطان محمود غزنوی غزا اور جہاد کا آہنگ کرکے ہندوستان مین آیا اور قنوج مین کورنامی ایک راجہ فرمانروا تھا اور میرٹھ مین دھرم دت اور مہاون مین کلچند اور لاہور مین جے پال بن ہسپتال اور کالنجر مین بجیرا اور اسی طرح سے اجمیر اور گجرات اور گوالیار مین جداجدا ایک حاکم تھا اسواسطے انکے احوال کا تذکرہ قلم انداز ہوا شروع واقعات سلاطین اسلام ادام اللہ آثارہم الی یوم القیامتہ کہ مراد اس کتاب کی تالیف سے ذکر خیر انکا ہی کرنا ہے۔ **تذکرہ ظہور نیر اسلام کا مملکت ہند مین** ناظرین پر مکتمین کے طبایع

آفتاب شعاع پر مخفی اور پوشیدہ نرہے کہ اول جس شخص نے کہ ارباب اسلام سے ہندوستان کی سرحد مین قدم رکھا اور
وہان کے اہالی کے ساتھ غزا کی مہلب بن ابی صفرہ ہی اور تفصیل اس سخن مجمل کی وہ ہی کہ سنہ ۲۸ اٹھائیس سرور انبیا
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہجرت سے عبداللہ بن عامر بصرہ کا حاکم تھا اور امیر المومنین کے حکم سے فارس کی سمت کہ وہانکے اہالی
نے امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد نقض عہدی پر کمر باندھی تھی فوج فتح موج لیجاکر مظفر اور منصور بصرہ
کی طرف معاودت کی اور سنہ تیس مین امیر المومنین عثمان ابن عفان رضی اللہ عنہ نے ولید عقبہ کو شرب مدام کے سبب سے
کوفہ کی حکومت سے معزول فرمایا اور سعید ابن العاص کو اُسکا قائم مقام کیا اور سعید اسی سال طبرستان کی طرف روانہ ہوئے
اور امیر المومنین حسن اور حسین علیہما السلام بھی اس یورش مین تشریف رکھتے تھے اور اُنکے قدوم فیض لزوم کی برکت سے ولایت
جرجان کہ دار الملک استرآباد ہی مفتوح ہوئی اور جرجان کے آدمیون نے صلح کے عوض مین دو لاکھ دینار پیشکش کیئے اور دولت
اسلام سے مالا مال ہوکر اپنے مکانون مین آباد ہوئے اور سنہ اکتیس ہجری مین عبداللہ بن عامر امیر المومنین عثمانؓ کی طرف سے
خراسان کی فتح کے واسطے مقرر ہوئے اور لشکر گران سے کرمان کے راستہ سے خراسان کو عازم ہوئے اور مقدمہ حنیف بن قیس تھے
پھر سیستان اور قہستان اور نیشاپور کو مسخر کیا اور طوس کے مردمان نے بھی اُنسے موافقت کا دم بھرا اور سرخس اور ہرات اور
بادغیس اور غور اور غرجستان اور مرو اور طالقان اور بلخ بھی مسلمانون کے تصرف مین آیا اور عبداللہ کو جب تائیدات الٰہی سے
چند عرصہ مین فتوحات کلی حاصل ہوئی قیس بن ہاشم کو خراسان مین اور حنیف بن قیس کو مرو اور طالقان اور نیشاپور مین خالد
بن عبداللہ کو ہرات اور غور اور غرجستان کا والی کیا اور عبداللہ نے خود طواف کعبہ کا احرام باندھا اور حجاز کی طرف متوجہ
ہوئے اور سنہ ۳۲ بتیس ہجری مین عبدالرحمن بن ربیعہ کہ حضرت عثمانؓ کے حکم سے بلخ کے جہاد کو گئے تھے مع بہت سے مسلمانون
کے شہد شہادت نوش کرکے جنت سدھارے اور مسلمانان بقیۃ السیف کا پاے ثبات جگہ سے ہل گیا اور جیلان اور
جرجان کی طرف روانہ ہوئے اور اسی سال قارن نامے کہ امراے عجم سے تھا جب اُسنے دیکھا کہ عبداللہ عامر حرمین الشریفین
زادہما شرفاً کی زیارت کو روانہ ہوا ہی اور خراسان کا میدان مسلمانان فارس سے خالی ہی چالیس ہزار مرد طبس اور ہرات
اور بادغیس اور قہستان اور غور وغیرہ سے فراہم کرکے مسلمانون پر خروج کیا اور عبداللہ حازم کہ نیشاپور مین حنیف کے ساتھ
مقیم تھے چالیس ہزار مرد سے اُسکا دفع شر کیا اور اسی حسن خدمت اور مساعی جمیلہ کی برکت سے خراسان کی حکومت پر سرفراز ہوئے
اور سنہ ۴۴ چوالیس ہجری مین معاویہ ابن ابی سفیان نے زیاد بن امیہ کو بصرہ اور خراسان اور سیستان کا حاکم کیا اور اسی برس
عبدالرحمن بن شمر نے زیاد کے حکم کے موافق کابل فتح کرکے وہان کے باشندون کو مطیع کیا اور اسی عرصہ مین مہلب بن
ابی صفرہ کہ امراے عرب کے کبار سے تھا مرو کے اطراف سے کابل اور زابل اور ہندوستان مین آیا اور وہانکے کفار سے جہاد کرکے
دس بارہ ہزار ہندی اسیر کیئے اور اسی عرصہ مین بعض مردم ہندرفتہ رفتہ خدا کی وحدانیت اور رسالت پناہ کی نبوت کی تصدیق
دل سے اقرار کرکے مسلمان ہوئے اور سنہ ۵۳ ترپن ہجری مین طاعون زیاد بن امیہ کی انگلی مین ظاہر ہوا اور اس صدمہ سے وہ
جانبر نہوا اُسکے فوت ہونے کے بعد معاویہ نے اُسکے فرزند عبیداللہ کو کوفہ کی امارت پر مقرر کیا اور عبیداللہ نے بھی چند مرتبہ
ماوراءالنہر کی طرف جاکر بعض شہر مفتوح کرکے مراجعت کی اور بصرہ کی حکومت پر سرفراز ہوا اور اپنی طرف سے اسلم
بن زرعۃ الکلابی کو خراسان کی امارت پر روانہ کیا اور سنہ ۵۰ پچاس ہجری مین معاویہؓ نے خراسان کی حکومت سعد
بن عثمانؓ ابن عفان کو دی اور سنہ ۶۲ باسٹھ ہجری مین یزید بن معاویہ نے سلم بن زیاد کو خراسان اور سیستان کی

حکومت پر تعین کیا اور اُن لوگون مین سے کہ یزید نے سلم کے ہمراہ کیئے تھے مہلب بن ابی صفرہ تھا اور سلم نے اسپنے چھوٹے بھائی یزید بن زیاد کو سیستان کی امارت پر بھیجا جب اُسنے سُنا کہ کابل کے بادشاہ نے تمرد کرکے عبداللہ ابن زیاد کو کہ اُنکا حاکم تھا قید کیا ہو لہذا لشکر جمع کرکے اہل کابل کے محاربہ کو متوجہ ہوا اور جنگ عظیم اور معرکہ شدید کے بعد ہزیمت کھائی اور ایک جماعت کثیر قتل ہوئی اور جب یہ خبر سلم بن زیاد کو پہونچی طلحہ بن عبداللہ بن حنیف خزاعی کو کہ طلحۃ الطلحات مشہور ہے کابل کی طرف روانہ کیا اور اُسنے جاکر ابوعبیدہ کو پانچ لاکھ درم دیکر کابلیون کی قید سے نجات بخشی اُسکے بعد سلم نے سیستان کی حکومت طلحہ کو ارزانی رکھی اور غور اور بادغیس کی فوج کابل کی طرف بھیجی اور وہان کے باشندون کو جبرا اور قہرا مطیع اور فرمانبردار کیا اور خالد بن عبداللہ کو کہ بعض کہتے ہین نسل خالد بن ولید سے تھا اور بعض کہتے ہین ابوجہل کی نسل سے ہے کابل کی حکومت سے معزول ہوا اعراق عرب کی طرف مراجعت شائق اور دشوار تر جانکر حاکم جدید کے خوف سے مع عیال واطفال اور ایک جماعت مردم عرب سے اعیان کابل کی ہدایت سے کوہ سلمان پر کہ ملتان اور پیشاور کے مابین مین واقع ہے جاکر متوطن ہوا اور اپنی بیٹی ایک افغان معتبر کو کہ شرف اسلام سے مشرف ہوا تھا حبالہ نکاح مین لایا اور اُس لڑکی سے بہت فرزند متولد ہوئے اُنمین سے دو شخص ساتھ مزید شہرت کے ممتاز ہوئے ایک لودی اور دوسرا سور اور گروہ افغانان لودی اور سور اسی جماعت سے ہین اور مطلع الانوار کہ ایک مردم ثقہ کی تصنیف ہی اور وہ کتاب برہانپور خاندیس مین مطالعہ ہوئی اُسمین یون تحریر تھا کہ افغان قبطیہ فرعون ہین جسوقت کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اُس کافر پر غالب ہوئے اکثر قبطیون سے تائب ہوکر دین موسیٰ مین آراستہ ہوئے اور ایک جماعت کہ فرعون کی دوستی اور اُسکی خدائی مین صلب تھے نہایت جہل سے اسلام اختیار نہ کیا اور جلاوطن ہوئے اور ہندوستان مین آن کر کوہ سلیمان مین استقامت کی اور قبائل کی کثرت سے افغان موسوم ہوئے جسوقت کہ ابرہہ نے کعبہ پر چڑھائی کی تھی بہت سے کفار دور و نزدیک نے اُسکی متابعت اختیار کی ازانجملہ افغانون کے گروہ نے بھی وقت معہود پر ابرہہ کا ساتھ دیا اور جب مکہ معظمہ مین پہونچے قہر الٰہی سے سزایاب ہوکر بحر عدم مین غرق ہوئے القصہ افغانان مسلمان کا گروہ زراعت اور تحصیل مائدہ معاش مین مشغول ہوئے اور خداوند اسپ وگاؤ وگوسفند بسیار ہوئے اور ہمراہ اہل اسلام جو محمد قاسم کے ساتھ سندھ کے رستہ سے ملتان مین آنکر متوطن ہوئے تھے رابطہ آشنائی اور ضابطہ آمد وشد کا بہم پہونچایا اور ۱۴۳ایک سو تینتالیس مین جب اُنکی اولاد کثرت سے ہوئی کوہستان مین برآمد ہوئے مواضع معمورہ ہندوستان پر مثل کرماچ اور پیشاور اور شنوران پر متصرف ہوئے اور لاہور کے راجہ کو کہ اجمیر کے راجہ سے قرابت رکھتا تھا افغانون کے دفع فساد کا آہنگ کرکے ایک اپنے امرا مین سے ہزار سوار سے اُنپر تعین کیا اور افغان بھی جنگ وجدال پر آمادہ ہوکر مقابل ہوگئے اور اکثر ہندوون کو تہ تیغ کیا اور اس قضیہ کے بعد لاہور کے راجہ نے اپنے بھتیجے کو دو ہزار سوار اور پانچ ہزار پیادہ سے افغانان سرکش کے تدارک کے واسطے روانہ کیا اور اس مرتبہ خلج اور غور اور کابل کے آدمی کہ زیور اسلام سے مزین تھے افغانون کی امداد اپنے ذمہ ہمت واجب اور مفروض سمجھکر چار ہزار مرد مقاتل مدد کو آئے اور اُن لوگون نے مستظہر ہوکر علم مقاومت کا بلند کیا اور پانچ مہینے کے عرصہ مین ستر بار کفار سے لڑے اور اکثر محاربات مین غالب ہوئے اس اثنا مین سرما کی فوج نے کفار پر تاخت لاکر عاجز کیا سب جنگ سے دست کش ہوکر پلٹ آئے اور موسم زمستان کے بعد لاہور کے راجہ کا بھتیجا لشکر

تازہ دم جرار لیکر اسطرف متوجہ ہوا اور اس مرتبہ بھی اہل کابل اور خلج بدستور سابق افغانون کی کمک کو پہونچے اور کرماج اور پشاور کے مابین مین فریقین نے داد جوانمردی اور دلاوری کی دی کبھی کفار جنگ پیش لیجا کر مسلمانون کو کوہستان تک پسپا کرتے تھے اور گاہے اہل اسلام شیر کیطرح حملہ آور ہو کر کفار کو بارش تیر اور ضرب شمشیر سے اپنے مکانونکی طرف سے ہٹاتے تھے جب موسم برسات کا آیا فوج کفار نے آب نیلاب کی سیلابی کے اندیشہ سے بغیر اسکے کہ غالب مغلوب سے معلوم ہو اپنے مقام مین مراجعت کی اور باشندہاے کابل اور خلج بھی اپنی جگہ اور مقام کیطرف راہی ہوئے جو شخص اُنسے پوچھتا تھا کہ احوال مسلمانان کوہستان کا کہانتک پہونچا ہی اور کیا صورت پیدا کی ہی یہ جواب دیتے تھے کہ کوہستان کو افغانستان کہو کسواسطے کہ وہان افغان اور غوغا کے سوا دوسری چیز نہین ہی ظاہرا [کفار ۱۲] معلوم ہوتا ہی کہ خلائق اسی سبب سے اپنی بولی مین اُنکے مکانات کو افغانستان اور اُنکے جسم کو افغان کہتے ہین لیکن جو ہندی اپنی زبان مین اس فرقہ کو پتان یعنی پٹھان کہتے ہین وجہ تسمیہ کی معلوم نہین ہی لیکن ذہن نشین یہ ہوتا ہی کہ جب سلاطین اسلام مین پہلی مرتبہ [یعنی افغان ۱۲] ہندمین آئے جو شہر پٹنہ مین ساکن ہوئے اہل ہند اُنکو پٹان کہنے لگے والعلم عند اللہ جو اندنون مین لاہور کے راجہ اور کفار کھکر کے درمیان موافقت ساتھ مخالفت کے مبدل ہوئی کھکران قرب وجوار کے سبب افغانونکے شریک و متفق ہوئے اور راجہ نے افغانون سے صلح کی اور منازعت کی بساط الٹی اور چند مواضع لمغانات سے افغانون کو واگذاشت کیے اور قوم خلج کو کہ افغانون کے طفیل اس صحرا مین بیٹھے تھے اس شرط سے اُنکا شریک کیا کہ سرحدونکی محافظت مین مشغول رہین البتہ ایسا نہو کہ لشکر اسلام ہندوستان مین داخل ہو اور افغانون نے کوہستان پشاور مین ایک حصار تیار کرکے خیبر نام رکھا اور ولایت روہ پر متصرف ہوئے اور عہد ملوک سامانیہ مین مجبوراً کہ مزاحمت اُنکی ولایت لاہور مین پہونچی اس سبب سے تاخت اور تاراج سامانیہ اول سے آخر تک سندھ اور بہاطنہ کیطرف تھی اور روہ عبارت ہی کوہستان مخصوص سے کہ باعتبار طول سواد بجور سے ہی قصبہ سیوی تک کہ بکر سے توابع ہی اور باعتبار عرض حسن ابدال سے کابل اور تمنہا اور حدود اس کوہستان تک تابع ہوئی اور جب حکومت غزنین کی نوبت الپتگین کو پہونچی سبکتگین کہ ایک سپہ سالار تھا اور وہ اکثر اوقات لمغان اور ملتان پر تاخت لاکر غلمان اور جواری کو اسیر اور قید کرتا تھا افغان اسکے مقابلہ سے عاجز ہوئے اور پنجاب کے راجہ کو جسکا نام جیپال تھا سبکتگین کے تسلط سے پیغام دیا جیپال نے جو کہ خوب جانتا تھا کہ ہندوستان کی فوج شدت سرما سے اُن سرحدون مین توطن نہو سکیگی اسواسطے بہاطنہ کے راجہ سے مشورہ کیا اور اسکے کہنے سے شیخ حمید کو کہ افغانونکے درمیان مین صاحب اعتبار تھا اپنے روبرو بلاکر منصب امارت پر منصوب فرمایا اور اسنے ولایت ملتان اور لمغان کے نظم و نسق کا تعہد اپنے ذمہ لیا اور ہر ایک مواضع مذکورہ مین ایک حاکم اپنی طرف سے مقرر کیا اُس تاریخ سے افغانون نے صدر امارت پر قدم رکھا اور صاحب جاہ ہوئے اسکے بعد جب الپتگین فوت ہوا اور سبکتگین اسکا قائم مقام ہوا شیخ حمید نے پرخاش مین صلاح اور فلاح نہ دیکھی اور پیغام دیا کہ ہمارے اور تمہارے اسلام کی شرکت کے سبب سے نہایت یکجہتی ہی سزاوار مراحم خداوندی وہ ہی کہ گروہ کو اپنے وابستگون سے تصور فرما کر عساکر منصورہ کو مامور کرین کہ ممالک ہند کے تاراج کیوقت اس جماعت خیر خواہ کے احوال مین تعرض اور مزاحمت نہ پہونچائین سبکتگین نے بمقتضاے وقت اسکے ملتمس کو قبول کیا اور جیپال کی فتح کے بعد بہمدردی تمام پیش آیا اور ملتان کی جاگیر اسکے نام مقرر کی لیکن سلطان محمود نے اپنے عہد سلطنت مین اپنے باپ کے خلاف عمل کیا اور افغانون کے قبائل کو مقہور اور مخذول کرکے اُنمین کے سرکشون کو تیغ کے گھاٹ اتارا اور فرمانبردارون کو ملازم

رکاب کرکے نوکرون کیطرح خدمت لینے لگا

## مقالۂ اول سلاطین لاہور کے ذکر مین کہ سلاطین غزنویہ مشہور ہین

## ذکر امیر ناصر الدین سبکتگین کی سلطنت کا

سرخیل امیر ناصر الدین سبکتگین نے آب نیلاب سے عبور فرمایا اور پنجاب کی حکومت مین فائز ہوا لیکن بعض اولی الارباب سے سلاطین لاہور کے سلک مین منسلک فرماتے ہین عارفان فضائل نفسانی اور واقفان کمالات انسانی بیان کرتے ہین کہ امیر سبکتگین غلام ترک نژاد اور مملوک البتگین کا ہے ایام دولت سامانیہ مین خراسان کی سرداری پر فائز ہوا اور بکمال الانتہا اس ولایت مین بہم پہونچائی اور جو عبدالملک نے اس ملک کو اس ملک پر پسند کیا امرائے بخارا نے ایک ایلچی البتگین کے پاس بھیجکر استمزاج کیا کہ اولاد سامان مین مسند خلافت کے سزاوار اور لائق کون ہے البتگین نے قاصد سے ارشاد کیا کہ منصور بن عبدالملک نوجوان ہے اور وہ سلطنت کا شائستہ نہین ہے اسکا چچا اسکام کا سزاوار ہے لیکن امرائے بخارا نے قاصد کی مراجعت سے پیشتر آپسمین اتفاق کرکے منصور کو تخت سلطنت پر متمکن کیا اور جب منصور نے البتگین کو بخارا مین طلب فرمایا اس سے متوہم ہوا اور قدم جادۂ اطاعت مین نرکھا اور ۳۵۱ھ تین سو اکاون ہجری مین علم الطغیان کا بلند کیا اور تین ہزار سوار کہ سب اسکے غلامان خاص تھے خراسان سے ہمراہ لیکر غزنین کیطرف نہضت فرمائی اور اس ولایت کو ضرب شمشیر سے مسخر کرکے نشان استقلال کا برپا کیا اور جب خبر خلو عرصۂ خراسان کی امیر منصور کے سمع مبارک مین پہونچی سرداری اس مملکت کی ابوالحسن محمد بن ابراہیم سیمجوری کو ارزانی رکھی اور دو مرتبہ لشکر البتگین کے محاربہ کو بھیجا اور ہر مرتبہ البتگین ظفریاب ہوا اور لشکر منصور کا مقہور رہا اور احمد اللہ مستوفی کی روایت سے پندرہ برس ایام دولت و اقبال سے گذرانے اور اس مدت مین کئی بار اسکے سپہ سالار سبکتگین نے ہندوان کے ساتھ غزوات کیے مظفر و منصور ہوا اور جب البتگین نے ۳۶۵ھ تین سو پینسٹھ مین اس جہان گذران سے رحلت کی اسکا بیٹا ابواسحاق سبکتگین کے ہمراہ بخارا کیطرف روانہ ہوا اور اسکے بعد امیر منصور نے ابواسحاق کو غزنین کی حکومت عطا فرمائی اور انتظام امور ملکی و مالی امیر سبکتگین کی رائے صواب کے مفوض ہوا لیکن جب چند عرصہ مین ابواسحاق کا پیمانۂ حیات آب بقا سے لبریز ہوا اعیان غزنین نے آثار رشد اور متانت کے امیر سبکتگین کے ناصیۂ احوال سے مشاہدہ کرکے ۳۶۷ھ تین سو سڑسٹھ ہجری مین اسے اپنا حاکم کیا اور البتگین کی دختر کو بھی اسکے سلک ازدواج مین کھینچا امیر سبکتگین نے اساس عدل و داد کے بچھانے مین مبالغہ فرمایا اور بنیاد ظلم اور جور کی یکقلم منہدم کی اور امیرون اور اعیان اور اشراف کو اقسام الطاف اور انواع اعطاف سے نوازا لیکن تاریخ منہاج السراج جرجانی ناطق ساتھ اسکے ہے کہ ایک سوداگر مشہور بنصر حاجی امیر سبکتگین کو ترکستان سے بخارا مین لایا اور البتگین کے ہاتھ فروخت کیا اور البتگین نے کیاست اور جلادت کے آثار اسکے ناصیۂ حال سے معائنہ کرکے منظور نظر عزت کیا یہانتک کہ غزنین مین اپنے لشکر کی امیر الامرائی اسے عنایت فرمائی اور وکیل مطلق کیا اور وہ یزدجرد شہریار کی نسل سے ہے اور جسوقت کہ یزدجرد امیر المومنین عثمان رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت مین ولایت مرو کی مین مارا گیا اولاد و اتباع اسکے ترکستان مین رہے اور ترکون سے وصلت یعنی شادی بیاہ کرکے دو تین پشت مین خاص ترک ہو گئے اور نسب اسکا یہ ہے کہ امیر سبکتگین بن جوقان بن قزل الحکم بن قزل ارسلان بن ترانامان بن فیروز بن یزدجرد ملک عجم اور جب امیر سبکتگین مسند حکومت پر بیٹھا طغا نامی قلعہ بست پر مستولی ہوا اور ایک شخص موسوم بایتوز نے طغا کی عداوت کا پٹکا کمر پر باندھا اور اسے اس قلعہ سے نکال دیا اور طغا امیر سبکتگین کے دربار مین حاضر ہوا اور امیر سے یہ شکایت کی کہ اگر امیر کی اعانت سے مین قلعہ بست پر

دوبارہ قابض و متصرف ہوں نہ اُنہیں خواہش بتگاری اور خراج گذاری امیر کا دونوں پر رکھکر مدۃ العمر جادۂ اطاعت سے انحراف
نکرونگا امیر سبکتگین نے اُسکی ملتمس قبول فرمائی اور بست پر فوج کشی ہوا اور بایتور کو شکست فاحش دیکر طغا کو مقصود دلی پر
فائز کیا اور وہ مواعید کے بارہ میں کہ بموجب شرط کے وفا اسکا اُسکی ذمہ ہمت پر واجب تھا تغافل و تساہل عمل میں لایا امیر سبکتگین
نے علامات مکر اور آثار خدعہ اُسکے حرکات و سکنات سے مشاہدہ فرمائے ایک روز امیر سبکتگین نے صحرائے شکار میں طغا سے
بزبان خشونت اُس وجوہ کو کہ قبول کر چکا تھا سخت زبانی سے طلب کیا طغا نے زبان ساتھ جواب ناصواب کے گویائی
اور شامت اعمال سے دست بشمشیر ہوا اور امیر سبکتگین کے احسان کو نسیاً منسیا کرکے اُسکا ہاتھ مجروح کیا امیر سبکتگین نے
بھی طیش میں آکر سر دست اُسی دست زخم رسیدہ سے طغا پر ضربت تیغ ماری اور چاہا کہ دوسری ضرب سے اُس سفاک کا کام
تمام کرے اُسوقت دونوں سرداروں کے ملازموں کی تگ و دو کی کثرت سے غبار مرتفع ہوا طغا فرصت پاکر باج کیطرف
بھاگ گیا اور بست کا قلعہ سبکتگین کے تصرف میں آیا اور تمام فوائد سے کہ امیر سبکتگین کو اُس ملک سے حاصل ہوا ملازمت کرنی
ابوالفتح کی ہے کہ وہ انواع فنون سے ماہر اور ممدوح خواص و عوام تھا بالتخصیص انشا پردازی اور خوشنویسی میں عدیل اور نظیر
نرکھتا تھا اور ابوالفتح بایتور کا منشی تھا اور بایتور کے اخراج کے بعد وہ بست کے گوشہ میں پوشیدہ تھا امیر سبکتگین اُسکے
حال سے واقف ہو کر مشتاق ہوا اور اس فاضل بلاغت شعار کو حاضر ہونیکا حکم دیا جب وہ حاضر ہوا اُسکی قابلیت کے
قامت کو خلعت فاخرہ اور انواع انعام سے آراستہ کرکے میر منشی گری کے منصب پر سرفراز اور ممتاز کیا اور سلطان محمود
غزنوی کے ابتدائے ایام دولت سے وہ مہمات ملکی کا متکفل تھا اُسکے بعد اس سے رنجیدہ ہو کر ترکستان کیطرف روانہ ہوا
اور جب امیر ناصر الدین سبکتگین بست کیطرف سے فارغ ہوا عنان عزیمت مواضع قصدار کی سمت معطوف فرمائی اور
دفعتہً اُس مقام میں پہونچکر وہاں کے حاکم کو اسیر کیا اور اپنے ملازموں کی سلک میں منتظم کرکے قصدار کی جاگیر عطا کی اور اس
فتح کے بعد ہندوستان کے غزا کا عازم ہوا اور آخر ۳۶۷ ہجری میں دیار ہند کیطرف متوجہ ہوا اور ہندوستان کے
چند قلعہ مفتوح کرکے جابجا مسجدیں تعمیر فرمائیں اور تاخت و تاراج سے غنائم وافر اپنے تصرف میں لایا اور مظفر و منصور
غزنین کیطرف مراجعت کی اور جیپال بن اسنپال کہ قوم برہمن سے تھا اور ولایت لاہور ہند کی سرحد سے لمغان تک
اور کشمیر سے ملتان تک اپنے قبضہ تصرف میں رکھتا تھا اور اُس عرصہ میں حکام اسلام کے ضرر مزاحمت کے دفعیہ کیواسطے
بٹھنڈہ میں متحصن ہوا تھا اور اس حال کے مشاہدہ سے کہ مجاہدان اسلام کا دست تعرض اُسکے میدان حکومت میں دراز ہوا
تھا نہایت مضطرب و پریشان ہوا اور کام کے انجام کی اونچ نیچ تدبیر اندیشہ کی کہ افواج جرار جمع کرکے اور فیلان کوہ پیکر ہمراہ
لیکر دیار اسلام کیطرف متوجہ ہوا اور امیر ناصر الدین سبکتگین نے بھی لشکر گران ہمراہ رکاب لیکر غزنین سے جنبش کی اور
دونوں سردار سرحد منتہائے ولایت ملتان میں آپس میں ہمکنار ہوئے اور چند روز پیاپے سرگرم وغا رہے اور ان
معرکوں میں سلطان محمود سے کہ ہمراہ اپنے باپ کے تھا باوصف خردسالی کے آثار شجاعت و مردانگی کے ظاہر ہوئے کہ
دیدۂ فلک پیر اُسکے مشاہدہ سے خیرہ رہے اور چند روز تک تنور مقابلہ و مجادلہ کا گرم رہا اور غالب و مغلوب سے تمیز نہوئی ایک جماعت
نے سلطان محمود کو یہ خبر پہونچائی کہ جیپال کے لشکر گاہ کے قریب ایک پانی کا چشمہ ہے کہ جسوقت اُس مقام میں قدرے
نجاسات سے ڈالیں ابر تیرہ اور باد صرصر اور صاعقہ اور رعد اور سرما پیدا ہو سلطان محمود نے ارشاد کیا کہ اندک
نجاست اُس چشمہ میں ڈالو جب لوگ اسکے کہنے کے موافق کاربند ہوئے خاصیت اسکی بوجہ اتم ظہور میں آئی اور فوراً ایک ابر

آسمان پر تیرہ اور رعد اور صاعقہ ظاہر ہوا اور روز روشن شب تار ہوا اور سردی سخت اسقدر جوہر ہوا پر غالب ہوا کہ گھوڑے
کرج ۱۲ کلج ۱۲
اور تمام حیوانات کثرت سے تلف ہوئے اور سردی کے سبب خون ہندوون کی رگون مین منجمد ہوا اور انمین حرکت کی
طاقت مطلق نرہی اور سب تضرع وزاری مین مشغول ہوئے جیپال نے یہ حالت انکی دیکھکر ایلچی مع تحفہ وہدایا امیر
ناصر الدین سبکتگین کی خدمت مین بھیجکر یہ پیغام دیا کہ اگر امیر صلح کرے تو مین حکم اسکا اپنے ملک مین نافذ کردن اور چند زنجیر
فیل کوہ پیکر اور علاوہ اسکے اور تحفہ بھی آپکی خدمت مین بھیجونگا امیر ناصر الدین سبکتگین نے وفور مروت سے چاہا کہ فوراً
ملتمس اسکی قبول کرے لیکن اسکے فرزند سلطان محمود نے اس امر کے پذیرا کرنے سے ممانعت کی اسواسطے ایقاع صلح مین
توقف واقع ہوا جیپال نے ایک ایلچی دانا سلطان محمود کے روبرو روانہ کرکے یہ گذارش کی کہ جہل و تعصب اہل ہند خصوصاً
فرقۂ راجپوت کا شاید ضمیر انور پر روشن نہین جاہلی اور بیفکری انکے ساتھ اس نہایت کی ہی کہ شدت کے وقت اور اضطراب
کی حالت مین اول جو کچھ اموال اور نفائس سے کہ انکے تصرف مین ہی تمام و کمال اُس آگ مین کہ جسکی پرستش کرتے ہین
ترقی درجات اخروی کا سبب جانکر ڈالتے ہین اُسوقت ملاحظہ کرتے ہین اگر رہائی اور نجات کی راہ بالکل مسدود دیکھی اپنے
قاعدہ پر عمل کرکے جواری اور دُلاری اپنے آگ مین ڈالتے ہین اور جب دیکھتے ہین کہ متاع دنیوی سے ہمارے پاس اب کچھ باقی
نہین رہا ایک دوسرے کو رخصت کرکے اسقدر دشمن سے حرب و ضرب کرتے ہین کہ تمام ہلاک ہوتے ہین اور خاکستر کے سوا
اُنمین کچھ باقی نہین رہتا ہی اب کام ساتھ اس انتہا کے پہونچا ہی کہ ساتھ دستور اور قاعدہ اپنے کے ہم عمل کرین اگر صرفہ اسمین ہی مختار
ہین ورنہ صلح کرکے ہمپر بار احسان رکھین سلطان محمود کو ہنود کے صدق گفتار مین جب شک باقی نرہا صلح کی اجازت دی
اور یہ تجویز ہوا کہ جیپال ہزار ہزار درم اور پچاس فیل پیشکش کرے پھر جیپال نے ایک مردم عمدہ اپنے سے بطور گرو اور
ضمانت سپرد کرکے ایک جماعت مسلمانون کو مال اور فیال سپرد کرنیکے واسطے ہمراہ لیگیا اور لاہور مین پہونچکر نقض عہد
کرکے امیر ناصر الدین کے ایلچیون کو مقید کیا اور کہا جب تک میرے ہمارے آدمیون کو کہ گرو لیگیا ہی نہ بھیجیگا مین بھی انھین
رہا نکرونگا کہتے ہین کہ اُس زمانے مین یہ قاعدہ تھا کہ راجاؤن کی دیوان داری کیوقت چند براہمہ دانشمند داہنی طرف
بیٹھتے تھے اور ایک جماعت کھتریون کی بائین طرف اور جسوقت کوئی عمدہ مہم کا سامان ہوتا تھا یہ لوگ راجاؤن کو
راے دیتے تھے یعنی حسن عقیدت سے نصائح کرتے تھے جب انھون نے دیکھا کہ جیپال ایسا کار ناشائستہ
کیا چاہتا ہی سبھون نے متفق ہوکر راجہ جیپال کی خدمت مین عرض کی کہ ہم آئین احتیاط اور عاقبت اندیشی مین ایسا
مشاہدہ کرتے ہین کہ نقض عہدی کی شامت سے ادبار اس ملک پر رو وسیاہ تاخت لاویگا اور ہلاکی ہمارے زمانے سے لاویگا
کہ راجہ اس ترک سے کہ جسکا خوف خواص و عوام کے دل پر جاگزین ہوا ہی مخاصمت اور ستیزہ نکرے اور جن اشیا کا بھیجنا
اپنے ذمہ ہمت پر قبول و منظور کیا ہی فوراً ارسال فرماوے اور ایک خلق کو امن و امان کے مہد مین نگاہ رکھے جیپال نے کہ جو
وقت ادبار و نکبت پہونچا تھا انکی التماس قبول نکی امیر ناصر الدین سبکتگین حقیقت حال کے اطلاع کے بعد بقصد انتقام دریاے
جو غان ذخر و شان کیطرح لشکر گران لیکر ہندوستان کیطرف متوجہ ہوا اور جیپال نے بھی اور راجاؤن سے اعانت و استمداد
طلب کرکے سپاہ بیشمار فراہم کرکے جنگ کیواسطے پیشقدمی کی منقول ہی کہ اُس سال تمام راجاؤن نے اپنی بقاے دولت کا
باعث سمجھکر اُسکی مدد کی اور لشکر اور زر نقد و جنس بھیجنے مین کسیطرح کی کمی نکی بالتخصیص دہلی اور اجمیر اور کالنجر اور قنوج کے
راجہ نے کمک کے بارہ مین دریغ جائز نرکھا اور اپنے لشکر کے انتخاب و خلاصہ کو مع خزانہ خوب پنجاب مین روانہ کیا

خلاصہ یہ ہے کہ جیپال ایک لاکھ سوار اور پیادہ بیشمار اپنے علم کے سایہ مین مجتمع دیکھکر دلیرانہ اسلامیون کی حرب کے لیے روانہ ہوا اور جب دونون سپاہ متقابل ہوئین امیر ناصر الدین سبکتگین نے جیپال کے لشکر کی کیفیت اور کمیت تحقیق کرنیکے واسطے ایک پہاڑ پر چڑھکے ملاحظہ کیا ایک دریا ہے بے پایان اور ایک لشکر مثل مور و ملخ کے فراوان لیکن اپنے تئین ایک قصاب سمجھا کہ گوسفندون کی کثرت سے نہین اندیشہ کرتا ہے اور ایک شاہین تصور کیا کہ کلنگون کی صف سے نہین ہراسان ہوتا اسکے بعد سپاہ کے سردارونکو روبرو اپنے بلایا اور ہر ایکسکو باستمالت تمام جہاد اور غزا کے بارہ مین تحریص اور ترغیب دیکر فرمایا کہ اپنی اپنی باری پانسو مرد کاری میدان کارزار مین قدم رکھکر داد جوانمردی دین اور جب وہ لڑتے لڑتے تھک جاوین پانسو مرد اہل نبرد اور تازہ زور دشمن کے مقابلہ مین مشغول ہووین القصہ سپاہ اسلام نے ساتھ طریق مذکور کے کارزار کی اور کام اس نہایت کو پہونچا کہ باوصف کثرت افواج اثر ضعف کا کفار کے بشرہ پر ظاہر ہوا اسوقت حامیان حوزہ اسلام نے ہئیت اجتماعی کے ساتھ حملہ کیا اور کفار بیشمار قتل کیے اور بقیۃ السیف نے راہ فرار پائی غازیان اسلام نے نہر نیلاب کے ساحل تک تعاقب کرکے قتل و خونریزی مین تقصیر نکی اور غنیمت وافر لیکر ولایت لمغان اور پشاور اور نہر نیلاب کے کنارہ تک انکے عمال کے تصرف مین آئی اور شعار اسلام نے اس ولایت مین رواج پایا اور سکہ و خطبہ امیر ناصر الدین کے نام نامی پر پڑھنے لگے اور اس فتح نمایان کے بعد امیر ناصر الدین سبکتگین نے ایک امراے نامدار کو دو ہزار سوار سے پشاور مین تعین کیا اور افغانان اور خلج کہ اس حدود مین صحرا نشین تھے اپنے لشکر کے زمرہ مین جگہ دیکر غزنین کیطرف روانہ ہوا اور اس عرصہ مین امیر نوح سامانی نے ابونصر فارسی کو امیر ناصر الدین سبکتگین کی خدمت مین بھیجا تو فتائح فائق امیر ظاہر کرکے طلب استمداد کی امیر ناصر الدین سبکتگین نے جب آل سامان کی بے سامانی سے اطلاع پائی رگ حمیت حرکت مین آئی اور بسبیل استعجال ماوراء النہر کیطرف نہضت فرمائی امیر نوح ولایت سرخس تک امیر ناصر الدین کی پیشوائی کو آیا اور امیر ناصر الدین سبکتگین نے ملاقات سے پیشتر التماس کی کہ اسے ضعف پیری کے سبب گھوڑے سے اترنے اور رکاب کے بوسہ دینے سے معاف رکھین امیر نوح نے اسکے عروس التماس کے پنجہ کو حناے اجازت سے رنگین کیا لیکن جب امیر ناصر الدین سبکتگین کی آنکھ امیر نوح کے طلعت پر پڑی ہیبت سلطانی سے کہ امیر ناصر الدین پر ایسی چھائی کہ اختیار کی باگ ہاتھ سے چھوٹی اور بیساختہ گھوڑے سے اترکر رکاب چومی اور امیر نوح نے بھی باعزاز و بشاشت تمام اسے آغوش مین کھینچا اور ان دونون سعادتمند کی ملاقات سے ایک راحت دلون کو پہونچی اور خوشی و مسرت کا پھول خواص و عوام کے باغ دل مین اور چمن خاطر مین شگفتہ ہوا اور ایسی صحبت منعقد ہوئی کہ کسی زمانے مین اسکے مانند میسر نہوئی تھی القصہ بعد فراغ صحبت اور ضیافت کے تقریباً کلام انتظام امور مملکت و دفع منازعان بے فرصت واقع ہوا یہ قرار پایا کہ امیر ناصر الدین سبکتگین غزنین مین جاکر فوج کے اجماع مین کوشش کرے پھر امیر نوح نے امیر ناصر الدین سبکتگین اور اسکی اولاد اور توابع کو خلعتہاے فاخرہ شاہانہ اور اعطاف خسروانہ سے ممتاز کرکے مراجعت کی اجازت دی اور خود بخارا کیطرف جاکر فوجکشی کے تہیہ مین مشغول ہوا اور جو امیر ابوعلی سیمجوری کہ فائق ساتھ اسکے پناہ لیگیا تھا اور اس قضیہ کے اطلاع پائی حیرت کا دھوان اسکے کاخ دماغ مین صعود کرنیوالا ہوا اور اپنے خواص سے اس بارہ مین مشورہ کرکے فرمایا کہ اگر خدا نخواستہ کسی حادثہ کا سامنا ہو کسی ولایت جاکر کسی صاحب شوکت و حشمت سے پناہ لیجانا انسب ہے سبھون کی راے نے اسپر قرار پکڑا کہ فخر الدولہ دیلمی سے محبت کا طریق مسلوک رکھکر اسکی دوستی کو حبل المتین پہچاننا چاہیے پھر ابوعلی سیمجوری جعفر ذوالقرنین کو جرجان کی سفارت پر مقرر فرمایا اور خراسان کے نفائس

اور ترکستان کے تحائف جو کچھ ممکن تھے اسکے مصاحبت سے فخر الدولہ دیلمی اور اُسکے وزیر خوش تدبیر کیواسطے ارسال کیا اور بنیاد
دوستی اور محبت آپسمین مستحکم اور آمد شد کے دروازہ انکے درمیان کشادہ ہوئے اور اس عرصہ مین امیر ناصر الدین سبکتگین بلخ
مین داخل ہوا اور امیر نوح بھی بخارا سے نہضت کر کے اس سے جاملا اور فائق اور امیر سمجوری جب انکی توجہ سے خبردار ہوئے
افواج گران سے ساتھ اتفاق دارا بن شمس المعالی اور قابوس بن وشمگیر کہ فخر الدولہ دیلمی کیطرف سے دو ہزار سوار آنکی معاونت
اور امداد کیواسطے آئے تھے جنگ پر آمادہ ہو کر ہرات سے برآمد ہوئے امیر ناصر الدین سبکتگین نے صحرائے وسیع پسند کر کے صفوف
میمنہ اور میسرہ آراستہ کین اور خود اپنے فرزند دلبند سلطان محمود اور امیر نوح سے قلب لشکر مین قیام فرمایا جب طرفین کی
صفین مقابل مین صف آرا ہوئین میمنہ اور میسرہ ابو علی سمجوری بر برانغار و جرانغار پر امیر نوح غالب آیا اور شکست پاگیا اور
قریب تھا کہ لڑائی بگڑنے سے کام ہاتھ سے جاتا رہے ناگاہ دارا بن قابوس قلب لشکر امیر علی سمجوری سے برآمد ہو کر حملہ آور ہوا
اور جب درمیان دونون صف کے پہونچا سپر پس پشت ڈالی اور امیر نوح کی خدمت مین آیا اور نقد رخصت حاصل کر کے
سپاہ خراسان کے مقابل متوجہ ہوا امرائے عاصی اور تمام سپاہ اس اندیشہ سے کہ غدر دارا بے موافقت ایک جماعت
کثیر کے نہوگا دل شکستہ ہوئے اور حیرت زدہ ایستادہ رہے امیر ناصر الدین سبکتگین نے ضعف و عاجزی کے آثار مخالفون کے
رخسارون سے مشاہدہ کر کے ساتھ ایک جماعت بہادران پرخاش جو سے حملہ کیا اور مخالف اُس خوف اور نہیب سے سراسیمہ اور
بدحواس ہو کر بھاگے اور سلطان محمود نے مفرورونکا تعاقب کر کے ایک جماعت کو قتل اور ایک گروہ کو اسیر کیا اور اُن بداقبالون نے
کہ اپنے ولی النعمت کے ساتھ علم مخالفت اور محاربت بلند کیا تھا اسقدر غنیمت اور اسلحہ اور سلب و سامان چھوڑ گئے کہ اگر عشر عشیر
اسکا وقایہ عرض ناموس اپنے کا کرتے زمانے کے آسیب سے سالم رہتے اور جو فائق اور امیر علی سمجوری نے بھاگ کر
نیشاپور مین دم لیا امیر نوح نے امیر ناصر الدین سبکتگین کو ساتھ لقب ناصر الدین کے بلند آوازہ کیا اور اُسکے فرزند
سلطان محمود کو بسیف الدولہ ملقب فرما کر مشرف کیا اور منصب میر الامرائی کا جو ابو علی سمجوری کے نام زد تھا ساتھ
سیف الدولہ کے مفوض فرمایا اور خود مظفر و منصور ہو کر بخارا کیطرف نہضت فرمائی اور امیر ناصر الدین سبکتگین اور سیف الدولہ
سلطان محمود جب افواج بحر امواج لیکر نیشاپور کی سمت روانہ ہوئے فائق اور ابو علی سمجوری مضطرب ہو کر جرجان
کی طرف راہی ہوئے اور فخر الدولہ دیلمی کے پاس پناہ لیگئے اسکے بعد امیر ناصر الدین سبکتگین غزنین مین تشریف فرما
ہوئے سیف الدولہ سلطان محمود نیشاپور مین تنہا رہے امیر ابو علی سمجوری اور فائق فرصت وقت غنیمت جانکر نیشاپور مین
عازم ہوئے اور قبل اسکے کہ کمک امیر نوح اور امیر ناصر الدین سبکتگین کی پہونچے سیف الدولہ سلطان محمود سے محاربہ کر کے
فائق ہوئے اور تمام مال واسباب لوٹ لیگئے امیر ناصر الدین سبکتگین اس خبر وحشت اثر کے سنتے ہی ایک لشکر جرار اور مستعد
ستیز فراہم کر کے نیشاپور کیطرف روانہ ہوئے اور طوس کے حوالی مین امیر ابو علی اور فائق سے دوچار ہو کر جنگ مین مشغول ہوا
اور اُس درمیان مین کہ آتش حرب مشتعل ہو یکبیک امیر ابو علی سمجوری کے عقب فوج سے ایک غبار ہوا اور انکشاف کے بعد
سیف الدولہ سلطان محمود مع دلیران صف شکن کی ایک جماعت کثیر سے ظاہر ہوئے امیر ابو علی کو اسکے سوا کوئی تدبیر نہ آئی
کہ دونون جناح کو یعنی فوج میمنہ اور میسرہ کو ساتھ قلب کے متفق کر کے فائق کے اتفاق سے امیر ناصر الدین سبکتگین کے قلب
لشکر پر حملہ آور ہو اور امیر ناصر الدین سبکتگین نے پائے ثبات زمین کین مین محکم کر کے اس حملہ کو رد کیا اسی حال مین
سیف الدولہ سلطان محمود شیر خشمگین کے مانند پہونچا اور اُنپر حملہ لایا اور برق شمشیر کی تابش سے انکی جمعیت پریشان کی امیر

ابوعلی

